آیات نمبر 46 تا 54 میں مشرکین کو تنبیہ کہ ہمارا رسول تم سے کوئی معاوضہ نہیں طلب کرتا وہ تو صرف تمہیں ایک سخت عذاب سے ڈرا رہا ہے۔ قیامت کے دن ایمان لانے کا کوئی فائدہ نہیں ہو گا

قُلۡ اِنَّمَاۤ اَعِظُكُمۡ بِوَاحِدَةٍ ۚ اَنۡ تَقُوۡمُوۡا لِلّٰهِ مَثۡنٰى وَ فُرَادٰى ثُمَّ تَتَفَكَّرُوۡا ۚ مَا بِصَاحِبِكُمۡ مِّنۡ جِنَّةٍ ؕ اے پیغمبر (ﷺ) ! آپ ان سے کہہ دیجئے کہ میں تمہیں صرف ایک بات کی نصیحت کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ اللہ کے واسطے تم لوگ کبھی اطمینان سے بیٹھ کر سوچو، چاہے اکیلے اکیلے اور چاہے دو دو مل کر، اور غور کرو، تو تم اس نتیجہ پر پہنچو گے کہ تمہارے اس معزز ساتھی کو جنون نہیں ہے اِنۡ هُوَ اِلَّا نَذِيۡرٌ لَّكُمۡ بَيۡنَ يَدَىۡ عَذَابٍ شَدِيۡدٍ ﴿۴۶﴾ بلکہ وہ تو ایک سخت عذاب کے آنے سے پہلے تمہیں خبر دار کر رہا ہے قُلۡ مَا سَاَلۡتُكُمۡ مِّنۡ اَجۡرٍ فَهُوَ لَـكُمۡ ؕ اِنۡ اَجۡرِىَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ شَهِيۡدٌ ﴿۴۷﴾ آپ ان سے کہہ دیجئے کہ اگر میں نے کبھی تم سے کوئی معاوضہ مانگا ہو وہ بھی تم ہی لے لو، میرا اجر تو بس اللہ ہی کے ذمہ ہے، اور وہ ہر چیز پر گواہ ہے قُلۡ اِنَّ رَبِّىۡ يَقۡذِفُ بِالۡحَـقِّ ۚ عَلَّامُ الۡغُيُوۡبِ ﴿۴۸﴾ آپ کہہ دیجئے کہ میرا رب حق کو غالب کرتا ہے اور وہ غیب کی سب باتوں کو جاننے والا ہے قُلۡ جَآءَ الۡحَـقُّ وَمَا يُبۡدِئُ الۡبَاطِلُ وَمَا يُعِيۡدُ ﴿۴۹﴾ آپ کہہ دیجئے کہ حق آچکا ہے باطل نہ پہلے کچھ کر سکا تھا اور نہ آئندہ کچھ کر سکے گا قُلۡ اِنۡ ضَلَلۡتُ فَاِنَّمَاۤ اَضِلُّ عَلٰى نَفۡسِىۡ ۚ وَاِنِ اهۡتَدَيۡتُ



فَبِمَا يُوْحِيْٓ اِلَيَّ رَبِّيْ ۭ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ قَرِيْبٌ ۝۵۰ آپ کہہ دیجئے کہ اگر میں گمراہ ہو گیا ہوں تو میری گمراہی کا وبال مجھ پر ہی ہو گا اور اگر میں ہدایت پر ہوں تو اس کا سبب وہ وحی ہے جو میرا رب مجھ پر نازل کرتا رہتا ہے۔ بے شک وہ بڑا سننے والا اور بہت قریب ہے وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ فَزِعُوْا فَلَا فَوْتَ وَاُخِذُوْا مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ ۝۵۱ۙ آپ دیکھیں گے کہ اس دن یہ لوگ سخت گھبرائے ہوئے ہوں گے اور کہیں بچ کر بھاگ بھی نہ سکیں گے اور قریب ہی سے پکڑ لئے جائیں گے وَّقَالُوْٓا اٰمَنَّا بِهٖ ۚ وَاَنّٰى لَهُمُ التَّنَاوُشُ مِنْ مَّكَانٍۢ بَعِيْدٍ ۝۵۲ۚۖ اور اس وقت یہ لوگ کہیں گے کہ ہم ایمان لے آئے! لیکن اس وقت یہ لوگ اتنی دور جاچکے ہوں گے کہ جہاں ایمان حاصل کرنا ناممکن ہے وَّقَدْ كَفَرُوْا بِهٖ مِنْ قَبْلُ ۚ وَيَقْذِفُوْنَ بِالْغَيْبِ مِنْ مَّكَانٍۢ بَعِيْدٍ ۝۵۳ حالانکہ اس سے پہلے یہ لوگ حق کے منکر تھے اور دور سے بغیر دیکھے اندھیرے میں نشانہ لگایا کرتے تھے وَحِيْلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُوْنَ كَمَا فُعِلَ بِاَشْيَاعِهِمْ مِّنْ قَبْلُ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا فِيْ شَكٍّ مُّرِيْبٍ ۝۵۴ۧ اس وقت ان کے اور ان کی ہر خواہش کے درمیان ایک پردہ حائل کر دیا جائے گا جس طرح اس سے پہلے بھی ان جیسے لوگوں کے ساتھ کیا گیا تھا کیونکہ یہ لوگ سخت شک و شبہات میں پڑے رہے تھے رکوع [٦]

